# آسان عملیات و تعویذات

یعنی

## قرآنی علوم و معارف کا اعجاز

مرتبہ
عامل کامل اعجاز احمد خان سنگھانوی

جلد ۔ ۱۰

مظہر بک ڈپو
دکان محبوب کالونی نمبر ۳ III/2 ST 5 نزد گول مارکیٹ ناظم آباد نمبر ۳ کراچی

# آسان عملیات و تعویذات

یعنی

## قرآنی علوم و معارف کا اعجاز

مرتبہ

عامل کامل اعجاز احمد خان سنگھانوی

جلد۔ ۱۰

مظہر بک ڈپو

دکان محبوب کالونی [illegible] نزد گول مارکیٹ ناظم آباد ۳ کراچی

وننزل من القرآن ما هو شفاء ورحمة للمؤمنين ۝

اور اتارتے ہیں ہم قرآن میں سے وہ چیز کہ وہ شفا ہے اور رحمت واسطے ایمان والوں کے

آسان

# عملیات و تعویذات

خاندان شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علماء دیوبند و سہارنپور اور انکے متوسلین کے آسان اور فوراً اثر کرنے والے عملیات اور تعویذات کا بیش قیمت مجموعہ جس میں ایک سو سالہ پرانی اور نایاب بیاض بھی شامل ہے۔

جلد: ۱۰


مرتبہ

عامل کامل اعجاز احمد خاں سنگھانوی

ایم۔اے

اسلامیات، تاریخ اسلام، عربی



ناشر

مظہر بکڈپو

دکان نمبر محبوب کارنر E-III-2-ST
نزد گول مارکیٹ ناظم آباد نمبر ۳ کراچی ۱۸
پوسٹ کوڈ نمبر: ۷۴۶۰۰

نام کتاب : ——— آسان عملیات وتعویذات (جلد دہم)

نام مرتب : ——— اعجاز احمد خاں سنگھانوی (ایم اے)

نام کاتب : ——— سید احمد شاہ ، عبدالغفار رئیس

سائز : ——— ۲۳ × ۱۸ / ۸

کل صفحات : ——— ۳۲۰

قیمت : ——— ۳۰۰/- روپے

ناشر : ——— شاہ محمد قمر عالم خاں

اشاعتِ اوّل : ——— ذوالحجہ ۱۴۲۱ھ / مارچ ۲۰۰۱ء

مصحح : مولانا حافظ قاری محمد حیات صاحب شجاع آبادی دامت برکاتہم

فون : ۶۷۰۳۴۹۴ (6703494)


## اجازت از طرف مؤلف

میں جملہ مرد عورت کو اِن عملیات کی اجازت دیتا ہوں۔ البتہ اِن شرائط کی پابندی کی جائے۔

(۱) نماز باجماعت ۔ عورتیں اپنے گھر پر پابندی کے ساتھ اوّل وقت نماز ادا کریں۔

(۲) حلال روزی کمانے اور کھانے کا اہتمام کریں۔

(۳) سچ بولیں، جھوٹ اور بیہودہ باتوں سے بچیں۔

(۴) تقویٰ اختیار کریں اور کسی اللہ والے کی صحبت اختیار کریں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو کبھی کبھی اللہ والوں کی خدمت میں حاضری دیا کریں۔

(۵) عورت اپنے شوہر کے ساتھ یا کسی محرم کیساتھ جائے اور پردے کی سختی سے پابندی کرے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ورفعنا لک ذکرک

صدق اللہ






بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عملیات کرنے والے کے لئے ضروری ہدایات

۱- تعویذ لکھنے والے یا عمل کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ نمازِ پنجگانہ مسجد میں باجماعت پابندیٔ وقت کے ساتھ ادا کرے، نوافل، اشراق، چاشت اوّابین اور سنّت تہجد کی ادائیگی میں حتی الامکان کوشش کرے۔ نیز مختلف اوقات میں تحیۃ الوضو، تحیۃ المسجد اور دیگر نوافل بھی ادا کرتا رہے۔

۲- کثرت سے درود شریف کا ورد رکھے۔ ہر نماز کے بعد سَو دفعہ درود شریف پڑھے۔ جو درود نماز میں پڑھا جاتا ہے وہ افضل ہے، ورنہ جو درود شریف یاد ہو پڑھے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ نیز فارغ اوقات میں ذکرِ الٰہی میں زبان کو مصروف رکھے، بیہودہ اور فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے سے بچے، اپنا قیمتی وقت محنت مزدوری اور یادِ الٰہی میں صرف کرے۔ اپنے بچوں کی دیکھ بھال میں وقت صرف کرنا بھی بہتر ہے۔ روزانہ گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھا کرے، اس طرح کہ فجر، ظہر، عصر، مغرب کی نماز کے بعد دو دو مرتبہ اور عشاء کے بعد تین مرتبہ، اگر ایسا نہ ہو سکے تو ایک ہی بیٹھک میں گیارہ مرتبہ پڑھ لے۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

۳- تعویذ اور نقش باوضو لکھے۔ بغیر وضو نہ کوئی عمل کرے اور نہ تعویذ وغیرہ لکھے ہمیشہ کوشش کرکے باوضو رہے۔

۴- نقش یا تعویذ لکھنے سے پہلے زبان سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ضرور پڑھے۔

۵- تعویذ لکھتے وقت اُس آیت، دعا، کلمات یا الفاظ کو زبان سے ضرور پڑھے اگر آیت یا دعا کے الفاظ پر اعراب نہ ہوں تو کسی عالمِ دین سے اعراب لگوالے لکھی جانے والی آیت، دعا یا کلمات کو لکھنے سے پہلے ایک دفعہ پڑھ لینے سے

اس تعویذ کی قوتِ تاثیر میں زبردست اضافہ ہو جاتا ہے۔

۶- نقش یا تعویذ کو ہمیشہ موم جامہ کر کے باندھے تاکہ ہر قسم کی بے حرمتی کے گناہ سے محفوظ رہے۔ بغیر موم جامہ کئے کوئی نقش یا تعویذ نہ باندھے۔

۷- تعویذ یا نقش بوسیدہ ہو جائے تو اسے کسی پاک وصاف کپڑے میں لپیٹ کر کسی پاک جگہ دفن کر دے یا پتھر کے ساتھ باندھ کر سمندر یا کنویں میں ٹھنڈا کر دے (یعنی آہستہ سے اس میں چھوڑ دے پتھر پھینکنے کی طرح نہ پھینکے)

۸- نقش یا تعویذ موم جامہ کر کے مرد اپنے دائیں (سیدھے) بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے اس طرح کہ نقش دل پر ہو۔ اگر عورت ہو تو بائیں بازو میں موم جامہ کر کے نقش باندھے یا گلے میں ڈالے۔

۹- نقش یا تعویذ کو موم جامہ کر کے چاندی کے تعویذ میں بند کرے یا پھر گہرے نیلے یا کالے کپڑے میں بند کرے یا پاک چمڑے میں سلوالے۔ بغیر موم جامہ کوئی تعویذ یا نقش نہ باندھے۔

۱۰- اگر ہرن کی کھال پر تعویذ لکھنا ہو تو چاندی کا ورق بنانے والوں کے پاس سے ہرن کی کھال با آسانی مل جاتی ہے۔ ان سے خرید لے۔

۱۱- نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے سب سے چھوٹا عدد لکھا جائے پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خانہ پُر کیا جائے۔ پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خالی خانہ پر کیا جائے۔ سب سے بڑا عدد سب سے آخر میں لکھا جائے یعنی اعداد کی ترتیب سے خالی خانے پُر کئے جائیں۔

۱۲- تعویذ ہمیشہ پکی کالی روشنائی سے لکھے۔ اگر پکی کالی روشنائی میسر نہ ہو تو زعفران کو پانی میں حل کر کے اس سے تعویذ یا نقش لکھے۔ پکے رنگ یا پکی روشنائی (مثلاً ڈالر انک وغیرہ کی طرح کی پکی روشنائی) سے تعویذ یا نقش نہ لکھے کہ اس میں اسپرٹ استعمال کی جاتی ہے جو شراب سے بنتی ہے۔ لہٰذا احتیاط لازم ہے۔



۱۳- خون وغیرہ سے کوئی نقش یا تعویذ نہ لکھے۔ جن نقوش یا تعویذات میں مرغ کے خون سے تعویذ لکھنے کو کہا گیا ہے یا کسی اور جانور کے خون سے تعویذ یا نقش لکھنے کی بابت درج ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ عامل جس وقت کالی روشنائی سے یا زعفران سے تعویذ لکھنے لگے اسی وقت مرغ یا اس جانور کو بِسْمِ اللهِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہہ کر دوسرا شخص ذبح کر دے۔ دراصل یہ رمز واشارہ ہے۔

۱۴- تعویذ یا نقش لکھتے وقت یا عمل پڑھتے وقت ان شرائط کو ملحوظ رکھے جو تعویذ یا نقش یا عمل کے لئے ضروری ہیں۔

۱۵- بغض وحب کے اعمال میں کسی پرہیزگار عالم دین سے ضرور مشورہ کر کے عمل کرے۔ ورنہ دنیا وآخرت کی تباہی کا اندیشہ ہے۔

۱۶- تعویذ اور نقش کی بابت یہ گمان کرے کہ ہر کام اللہ تعالیٰ کے فضل واحسان سے ہوتا ہے اس کی مرضی یا مصلحت ہوگی تو کام ہو جائے گا۔ تعویذ یا نقش بذاتِ خود کچھ تاثیر نہیں رکھتے البتہ ان کی وجہ سے رحمتِ حق متوجہ ہو جاتی ہے۔

ہمیشہ دل میں یہ خیال رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے کام ہوتا ہے اگر اللہ تعالےٰ کا حکم ہوا تو کام ہو جائے گا اور اگر اللہ تعالےٰ کا حکم نہ ہوا تو کام نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا عامل ہر حال میں اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے کام کرے گناہ اور معصیت سے بچے اور اس کے فضل واحسان کا طالب رہے۔ سب سے اچھا یہ ہے کہ ہر عمل میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ سامنے رکھے اور سنت پر عمل کرے۔

۱۷- عامل پر لازم ہے کہ وہ عاجزی، انکساری اور فروتنی کو اپنا شعار بنائے اور ہر قسم کے دعویٰ سے خود کو بچائے کہ تکبر ہمیشہ ذلت وخواری کا سبب ہے اور اللہ تعالےٰ سے دوری پیدا کرتا ہے۔

۱۸- انبیائے کرامؑ، مقرب فرشتوں اور اولیائے کرامؒ کے اسمائے گرامی جن نقوش

یاد عاؤں میں استعمال ہوتے ہیں وہ محض برکت اور توسل کے لئے ہیں۔ اصل کام بنانے والا اللہ تعالیٰ رب العالمین ہے لہٰذا اسی کے کرم وفضل پر نظر رکھی جائے۔

۱۹- سورج، چاند، ستارے عملیات میں کچھ مددگار ثابت نہیں ہوتے اور نہ اوقات کی پابندی ضروری ہے۔ جب دل متوجہ ہو عمل کرے یا نقش وتعویذ لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پورا پورا فائدہ حاصل ہوگا۔

۲۰- شریعت اسلامیہ کے خلاف کوئی کام نہ کرے۔ اگر کرے گا تو دنیا میں ذلیل اور آخرت میں تباہ وبرباد ہوگا۔

۲۱- تعویذ یا نقش کا معاوضہ لینا جائز ہے۔ لیکن متعلقہ شخص کی آمدنی کا لحاظ کرکے لے تو بہتر ہے۔

۲۲- حلال روزی کمائے اور حلال روزی کھائے، حرام اور مشتبہ کھانے سے دل کا نور اور زبان کی تاثیر ختم ہوجاتی ہے۔ لہٰذا اس معاملے میں سخت احتیاط ضروری ہے۔

۲۳- جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے اس عظیم گناہ کے سبب زبان کا اثر جاتا رہتا ہے اور جھوٹا آدمی کسی پر کلام پڑھ کر دم کرے گا تو فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

۲۴- جھوٹ، غیبت، حسد، بغض، چغلی، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نافرمانی نیز دیگر قلبی، زبانی اور عملی گناہوں سے خود کو بچائے اور اگر گناہ ہوجائے تو فوراً توبہ کرے۔

۲۵- بھاگنے اور فرار ہونے والے کے نقش یا تعویذات جو باندھے گئے ہوں یا دفن کئے گئے ہوں مفرور کے آتے ہی فوراً نکال لیں اور انھیں سمندر، دریا، نہر یا کنویں میں پتھر باندھ کر ڈال دیں ورنہ پھر بھاگ جائے گا۔

۲۶- فقہاء نے فرمایا ہے کہ خاوند کے لئے تسخیر کا تعویذ کرانا حرام ہے گو اس فتوے



کی عبارت مطلق ہے مگر قواعد سے اس کی شرح یہ ہے کہ حقوق دو طرح کے ہیں۔ ایک تو وہ حقوق جو شرعاً شوہر پر واجب ہیں اور دوسرے وہ ہیں جو شرعاً واجب نہیں۔ سو جو حقوق واجب نہیں ان میں کسی تعویذ وعمل کے ذریعہ سے اس کو مجبور کرنا یعنی تسخیر کی ایسی تدبیر جس سے وہ مغلوب اور باؤلا ہوجائے اور اپنے مصالح کی کچھ خبر نہ رہے یہ غیر واجب پر مجبور کرنا ہے یہ حرام ہے۔ ہاں اگر حقوق واجبہ میں کوتاہی کرتا ہے تو اس کے لئے مجبور کرنا بھی جائز ہے اور چونکہ ان عملیات میں اثر تابع ہوتا ہے قصد کے اس لئے عمل کے وقت غیر واجبہ حقوق حاصل ہونے کا قصد کرنا بھی گناہ ہے اور اثر کا تابع قصد ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ عملیات بھی ایک قسم کا مسمریزم ہے جس سے کسی کے دل اور دماغ پر قابو حاصل کیا جاتا ہے۔ لہٰذا عامل کو اس قسم کے تعویذ دینے میں احتیاط کرنا ضروری ہے اور کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرکے نقش یا تعویذ دے تو بہتر ہے۔

۲۷- مؤلف کتاب ہٰذا کے والدین مرحومین، جملہ بزرگان دین ومشائخ عظام جن کے عملیات وتعویذات اس کتاب میں درج ہیں ان سب کے لئے اول درود شریف تین مرتبہ الحمد شریف چودہ مرتبہ اور سورۂ اخلاص (قل ہو اللہ احد آخر تک) تین مرتبہ پھر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب مرحومین کو بخش دے اور ان کے حق میں دعائے مغفرت کرے تاکہ پورا پورا فیض حاصل ہو۔

**تنبیہ**: جو شخص کسی کو کچھ ثواب ہبہ کرتا ہے تو حق تعالیٰ بمحض احسان مثل اُس ثواب کے اُس کو بھی جس کو اس نے بھیجا ہے عطا فرماتا ہے اور فرستندہ کا اصل ثواب فرستندہ کے واسطے رکھتا ہے

(مکتوب گرامی از حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ بنام مولانا ضیاء الحق
منقول در مکتوبات اکابرین دیوبند ص۵۸)

# کاہن[1]، ساحر[2]، جادوگر[3]، رمّال[4] اور نجومی[5] کا شرعی حکم

شیخ علی قاری شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں:

ایک مسئلہ یہ ہے کہ کاہن جو غیب کی خبریں دیتا ہے، اس کی تصدیق کرنا کفر ہے۔ کیونکہ ارشادِ خداوندی ہے:

"کہہ دیجئے کہ نہیں جانتے غیب جو آسمانوں میں ہیں اور زمین میں سوائے اللہ تعالیٰ کے"۔

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص کاہن کے پاس گیا پس اس کی بات کی تصدیق کی تو اس نے کفر کیا اس کے ساتھ جو محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر نازل کیا گیا ہے"۔

اور کاہن وہ شخص ہے جو آئندہ آنے کے واقعات کی خبر دیتا ہے اور مکان کے اسرار کی معرفت کا مدعی ہو کہا گیا ہے کہ کاہن ساحر ہے اور نجومی جب آئندہ واقعات کے علم کا دعویٰ کرے تو وہ بھی کاہن کے مثل ہے اور اسی حکم میں رمّال داخل ہے"۔

قونوی کہتے ہیں کہ حدیث کاہن، قیافہ شناس اور نجومی سب کو شامل ہے۔ اس لئے نجومی، رمّال اور اس نوعیت کے دوسرے لوگ مثلاً کنکریاں پھینک کر حساب لگانے والے کی پیروی جائز نہیں۔ ان لوگوں کو جو اجرت دی جاتی ہے وہ بالاجماع حرام ہے جیسا کہ بغوی اور قاری عیاض وغیرہ نے نقل کیا ہے اور انبیاء علیہم السلام کے بعد اس شخص کی پیروی بھی جائز نہیں جو مدعی الہام بن کر الہامات کے ذریعہ خبریں دیتا ہو اور نہ اس شخص کی پیروی جائز ہے جو حروف ابجد کے علم کا مدعی ہو۔ کیونکہ یہ بھی کاہن کے حکم میں ہے۔ (شرح فقہ اکبر صفحہ ۱۸۲، صفحہ ۱۸۳)

---

۱؎ جنوں سے دریافت کر کے غیب کی خبریں بتانے والا۔ ۲؎ جادوگر، جادو ٹونہ۔ افسوں اور طلسم کرنے والا ۳؎ جادو کرنے والا۔ ۴؎ علم رمل کا ماہر جوتشی، نجومی۔
۵؎ علم نجوم کا ماہر جوتشی۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست مضامین

## آسان عملیات و تعویذات جلد دہم

# سفلی، سحر، جادو، ٹونا، جن، بھوت، چڑیل، پریت، ہر قسم کی بندش کا

# آسان علاج

۱۔ جس آدمی پر سحر ہو، جادو، ٹونا، جن بھوت، چڑیل، پریت یا کسی قسم کی بندش کا اثر ہو تو اس کا آسان علاج یہ ہے کہ روزانہ ایک وقت مقرر پر سورۃ البقرۃ شروع سے آخر تک بلند آواز سے پڑھے اور پانی کے بڑے برتن یا کسی مٹکے وغیرہ پر دم کرے اور وہ پانی جب بھی پیاس لگے مریض کو پلائے اور مریض پر بھی دم کرے۔ بحکم خدا مریض صحتیاب ہوگا۔

اگر کسی عورت یا بچے کو جن ستاتے ہوں تو سورۃ البقرۃ روزانہ ایک مرتبہ مقررہ وقت پر بلند آواز سے پڑھ کر مریض پر دم کریں اور پانی پر دم کر کے گھر کے کونوں میں چھڑکیں، بحکم خدا جن کا اثر ختم ہوگا۔ جب تک مریض تندرست نہ ہو، برابر پڑھتے رہیں

مزید معلومات کے لیے
آسان عملیات و تعویذات
(حصہ اوّل تا ہشتم دیکھیں)



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## (۱) برائے شناخت (پہچان) مرض

مرد یا عورت کا چوبیس گھنٹے پہنا ہوا کرتہ یا قمیض جس کے نیچے کوئی دوسرا کپڑا نہ پہنا ہو (عورت کرتہ کے نیچے شمیض، باڈی یا انگیہ نہ پہنے ہو) صرف کرتہ ہو، کرتہ کے اوپر جو چاہے پہنے اس کے نیچے نہ پہنے۔ اس کرتہ کو بالشت سے ناپ کر نشان لگائے۔ پھر اس کپڑے پر مندرجہ ذیل عزیمت (قرآنی آیات) پڑھ کر اس کرتہ پر دم کرے (یعنی ہر بار پڑھ کر کرتے پر پھونک مارے)، پھر اس کرتے کو پندرہ بیس منٹ تک رکھا رہنے دے۔ اس کے بعد اس کو دوبارہ بالشت سے ناپے۔ اگر کپڑا ایک انگل گھٹے (چھوٹا ہو جائے) یا بڑھے (بڑا ہو جائے) تو جان لے کہ اس مریض پر اثر ہمزاد کا ہے اور اگر دو انگل گھٹے یا بڑھے تو اثر شیطان کا ہے تین یا چار انگل بڑھے یا گھٹے تو اثر سحر جادو کا ہے اسی کے مطابق علاج کرے۔ اگر کپڑا پہلے ناپ کے مطابق برابر ہے تو مرض بدن کا ہے اور علاج حکیم یا ڈاکٹر سے کرائے۔ کیونکہ مرض بدن کا علاج معالج جسمانی ہی کر سکتا ہے البتہ سورۂ فاتحہ پچیس ۲۵ بار اوّل و آخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے تو انشاء اللہ صحت ہوگی۔ عزیمت یہ ہے۔

۱۔ سورۂ فاتحہ تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۂ فاتحہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

٢- آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ
وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ
یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا
خَلْفَھُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ
وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ۚ
وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ○

٣- سورۃ الصّٰفّٰت شروع سے لے کر مِنْ طِیْنٍ لَّازِبٍ ○ تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ الصّٰفّٰت کی آیتیں یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ○ لا فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ○ لا فَالتّٰلِیٰتِ ذِکْرًا ○ لا
اِنَّ اِلٰھَکُمْ لَوَاحِدٌ ○ ؕ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا
وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ○ ؕ اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِزِیْنَۃِ نِ الْکَوَاکِبِ ○ لا
وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ ○ ۚ لَا یَسَّمَّعُوْنَ اِلَی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی
وَیُقْذَفُوْنَ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ ○ ق دُحُوْرًا وَّلَھُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ○ لا
اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَۃَ فَاَتْبَعَہٗ شِھَابٌ ثَاقِبٌ ○ فَاسْتَفْتِھِمْ
اَھُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰھُمْ مِّنْ
طِیْنٍ لَّازِبٍ ○

٤- سورۃ جن شروع سے لے کر شَطَطًا تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ جنّ کی آیات یہ ہیں:



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّہُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا
سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ○ لا یَّھْدِیْٓ اِلَی الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِہٖ ؕ
وَلَنْ نُّشْرِکَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ○ لا وَّاَنَّہٗ تَعٰلٰی جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ
صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا ○ لا وَّاَنَّہٗ کَانَ یَقُوْلُ سَفِیْھُنَا عَلَی اللّٰہِ شَطَطًا ○ لا

٥- سورۃ اخلاص آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ اخلاص یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ○ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ○ ۚ لَمْ یَلِدْ ○ وَلَمْ
یُوْلَدْ ○ لا وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ○

٦- سورۃ فلق آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ○ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ○ لا وَمِنْ شَرِّ
غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ○ لا وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ○ وَمِنْ
شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ○

٧- سورۃ الناس آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ○ لا مَلِکِ النَّاسِ ○ لا اِلٰہِ النَّاسِ ○ لا
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ○ لا الْخَنَّاسِ ○ لا الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ
صُدُوْرِ النَّاسِ ○ لا مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ○

سورۃ اعراف پارہ ۹ کی آیتِ ذیل ایک بار پڑھ کر دم کرے۔
سورۃ اعراف کی آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ۭ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ڔ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْۗءُ ڔ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝

## ۲۔ مرض۔ آسیب۔ سحر۔ جن معلوم کرنیکا طریقہ

مریض کا ایسا کپڑا لے جس میں اس نے رات گذاری ہو۔ پہلے اس کپڑے کو گز یا بالشت سے ناپ لے اس کپڑے پر نشان لگا دے پھر مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کرکے کپڑے کو رکھ دے۔ ذرا دیر کے بعد پھر کپڑے کو ناپے۔ اگر کپڑا بڑھ جائے تو بیماری شیاطین کے اثر سے ہے اور اگر کپڑا گھٹ جائے بیماری جن سحر یا جادو کے سبب سے ہے اور کپڑا سابقہ ناپ کے مطابق برابر رہا تو مرض جسمانی ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے:

۱۔ سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) آخر تک تین مرتبہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
۲۔ والصّٰفّٰت سے لے کر لفظ "لازب" تک (سورۃ الصّٰفّٰت) ایک بار۔
۳۔ سورۃ جنّ شروع سے لے کر لفظ "شططا" تک (سورۃ جنّ) ایک بار۔
۴۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک ایک بار۔
۵۔ قل اعوذ برب النّاس آخر تک ایک بار۔



## (۳) مریض کا حال معلوم کرنا

اگر مریض کا حال معلوم کرنا چاہے تو مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر مریض پر دم کرے اگر مرض بڑھ جائے۔ آسیب ہے اگر کم ہو جائے تو جادو ہے اور اگر بدستور مرض رہے تو بیماری ہے۔

عزیمت یہ ہے:

(۱) الحمد شریف (پوری سورۃ فاتحہ) (سات مرتبہ)
(۲) آیۃ الکرسی (سات مرتبہ)
(۳) سورۃ کافرون (قل یاایھا الکفرون) آخر تک (سات مرتبہ)
(۴) سورۃ اخلاص (قل ھو اللہ احد) آخر تک (سات مرتبہ)
(۵) سورۃ الفلق (قل اعوذ برب الفلق) آخر تک (سات مرتبہ)
(۶) سورۃ الناس (قل اعوذ برب النّاس) آخر تک (سات مرتبہ)

## (۴) مرض معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا (دھاگہ) ناپ لیں۔ پھر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ درود شریف کے بعد سورۃ مزمّل سات بار پڑھیں۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ڈورے پر دم کریں پھر ڈورے کو ناپیں اگر ڈورا ناپ سے چھوٹا رہ جائے تو شیاطین کے اثر سے بیماری ہے اور اگر ڈورا ناپ سے بڑا (لمبا) ہو جائے تو سحر ہے یا جنّ کے اثر سے مرض ہے اور اگر ڈورا قد کے برابر ہے تو مرض جسمانی ہے۔ ڈاکٹر حکیم سے علاج کرائے

## استخارہ کی ترکیب

جب کوئی سخت مشکل پیش آئے یا شادی یا سفر یا کوئی کام کرے تو بغیر

استخارہ کئے نہ کرے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ
" اللہ تعالیٰ سے اپنے کاموں میں صلاح نہ لینا کم بختی اور کم نصیبی کی بات ہے۔"

جس کام کو استخارہ کرکے کیا جائے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اس میں ضرور کامیابی ہوگی اور پریشانی نہ اٹھانی پڑے گی۔ استخارہ کی چند آسان اور زود اثر ترکیبیں لکھی جاتی ہیں جن پر آسانی سے عمل کرسکے کرے۔

(۱)

استخارہ کی نیت کرکے دو رکعت نماز نفل بعد نمازِ عشاء کے پڑھے اس کے بعد خوب دل لگاکر یہ دعا تین مرتبہ پڑھ لے (اگر زبانی یاد ہو تو بہتر ہے ورنہ دیکھ کر پڑھ لے) دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ
وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَ
تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ، اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ
تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ
فَاقْدُرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ، وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا
الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ
عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ
ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ۔

دعا پڑھتے وقت جب ھٰذَا الْاَمْرَ کے الفاظ پر پہنچے تو اس کام کو دھیان میں (تصور میں سوچے) لائے جس کام کے لئے استخارہ کیا ہے۔

اس سے فارغ ہونے کے بعد پاک صاف اور ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کرکے باوضو سو جائے (اس طرح کہ سر شمال کی طرف ہو اور پاؤں جنوب کی



کی طرف اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کرکے سو جائے) سونے کے بعد کروٹ بدل جائے تو حرج نہیں جب سوکر اٹھے اس وقت جو بات مضبوطی سے دل میں آئے وہی بہتر ہے اسی کام کو کرنا چاہیئے۔ اگر ایک دن میں کچھ معلوم نہ ہو اور دل میں خلجان اور تردّد (شک وشبہ) باقی رہے تو پھر دوسری رات اسی طرح کرے انشاء اللہ العزیز سات روز کے اندر اندر اس کام کی بھلائی یا برائی (یعنی کام کرنے کا جذبہ یا نہ کرنے کی طرف طبیعت کا میلان ہوگا اگر کام کرنے کا جذبہ شدید ہے تو کام کرلے اور اگر شک وشبہ ہے تو نہ کرے) معلوم ہوجائے گی۔

ف: یہ دعا جس کا نام دعاء الاستخارہ ہے مختلف لفظوں کے ساتھ حدیث شریف میں آئی ہے۔ جس کو جو دعا یاد ہو پڑھے۔

(۲)

جب استخارہ کرنا ہو تو بعد نمازِ عشاء سب سے پہلے پاک کپڑے پہنے پھر وضو کرے اور قبلہ کی طرف منہ کرکے سیدھی (داہنی) کروٹ لیٹ جائے اور مندرجہ ذیل سورتیں حسب ترتیب ذیل پڑھے:

(۱) سورۃ الشمس سات مرتبہ پارہ نمبر ۳۰ سورۃ والشمس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالشَّمْسِ وَضُحٰھَا ۝ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰھَا ۝ وَالنَّھَارِ اِذَا
جَلّٰھَا ۝ وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰھَا ۝ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰھَا ۝ وَالْاَرْضِ
وَمَا طَحٰھَا ۝ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰھَا ۝ فَاَلْھَمَھَا فُجُوْرَھَا وَ
تَقْوٰھَا ۝ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَکّٰھَا ۝ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰھَا ۝
کَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰھَآ ۝ اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰھَا ۝ فَقَالَ لَھُمْ
رَسُوْلُ اللّٰہِ نَاقَۃَ اللّٰہِ وَسُقْیٰھَا ۝ فَکَذَّبُوْہُ فَعَقَرُوْھَا ۝
فَدَمْدَمَ عَلَیْھِمْ رَبُّھُمْ بِذَنْۢبِھِمْ فَسَوّٰھَا ۝ وَلَا یَخَافُ عُقْبٰھَا ۝

(۲) سورۃ الیل سات مرتبہ (۷ دفعہ)۔ سورۃ اللیل یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

وَالَّیۡلِ اِذَا یَغۡشٰی ۙ وَالنَّہَارِ اِذَا تَجَلّٰی ۙ وَمَا خَلَقَ الذَّکَرَ وَالۡاُنۡثٰۤی ۙ
اِنَّ سَعۡیَکُمۡ لَشَتّٰی ؕ فَاَمَّا مَنۡ اَعۡطٰی وَاتَّقٰی ۙ وَصَدَّقَ بِالۡحُسۡنٰی ۙ
فَسَنُیَسِّرُہٗ لِلۡیُسۡرٰی ؕ وَاَمَّا مَنۡۢ بَخِلَ وَاسۡتَغۡنٰی ۙ وَکَذَّبَ
بِالۡحُسۡنٰی ۙ فَسَنُیَسِّرُہٗ لِلۡعُسۡرٰی ؕ وَمَا یُغۡنِیۡ عَنۡہُ مَالُہٗۤ اِذَا
تَرَدّٰی ؕ اِنَّ عَلَیۡنَا لَلۡہُدٰی ۫ۖ وَاِنَّ لَنَا لَلۡاٰخِرَۃَ وَالۡاُوۡلٰی ۝
فَاَنۡذَرۡتُکُمۡ نَارًا تَلَظّٰی ۚ لَا یَصۡلٰىہَاۤ اِلَّا الۡاَشۡقَی ۙ الَّذِیۡ
کَذَّبَ وَتَوَلّٰی ؕ وَسَیُجَنَّبُہَا الۡاَتۡقَی ۙ الَّذِیۡ یُؤۡتِیۡ مَالَہٗ
یَتَزَکّٰی ۚ وَمَا لِاَحَدٍ عِنۡدَہٗ مِنۡ نِّعۡمَۃٍ تُجۡزٰۤی ۙ اِلَّا ابۡتِغَآءَ
وَجۡہِ رَبِّہِ الۡاَعۡلٰی ۚ وَلَسَوۡفَ یَرۡضٰی ۝

(۳) سورۃ اخلاص سات مرتبہ (سات دفعہ) پارہ ۳۰

سورۃ الاخلاص یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

قُلۡ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۚ لَمۡ یَلِدۡ ۙ وَلَمۡ
یُوۡلَدۡ ۙ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

(۴) سورۃ التین سات مرتبہ (۷ دفعہ)

سورۃ التین یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

وَالتِّیۡنِ وَالزَّیۡتُوۡنِ ۙ وَطُوۡرِ سِیۡنِیۡنَ ۙ وَہٰذَا الۡبَلَدِ
الۡاَمِیۡنِ ۙ لَقَدۡ خَلَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ فِیۡۤ اَحۡسَنِ تَقۡوِیۡمٍ ۫ ثُمَّ
رَدَدۡنٰہُ اَسۡفَلَ سٰفِلِیۡنَ ۙ اِلَّا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ



فَلَہُمۡ اَجۡرٌ غَیۡرُ مَمۡنُوۡنٍ ؕ فَمَا یُکَذِّبُکَ بَعۡدُ بِالدِّیۡنِ ؕ
اَلَیۡسَ اللّٰہُ بِاَحۡکَمِ الۡحٰکِمِیۡنَ ۝

مندرجہ بالا سب سورتیں پڑھنے کے بعد عاجزی سے کہے:

"اے میرے اللہ! مجھے میرے خواب میں وہ چیز دکھا دے اور میرے اس حال میں کشادگی فرما دے اور میں اپنی دعا قبول ہونے کا حال معلوم کرلوں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے۔"

انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہو جائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کر کے سوئے اگر مطلب حاصل ہو جائے ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح تیسری رات کو بھی کرے۔ ساتویں رات تک انشاء اللہ تعالیٰ حل کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

(۳)

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر عشاء کی نماز کے بعد سب کاموں سے فارغ ہو کر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۃ اَلَمۡ نَشۡرَحۡ معہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ (پوری سورت پارہ ۳۰) ستر مرتبہ پڑھے:

سورۃ الم نشرح یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَکَ صَدۡرَکَ ۙ وَوَضَعۡنَا عَنۡکَ وِزۡرَکَ ۙ الَّذِیۡۤ
اَنۡقَضَ ظَہۡرَکَ ۙ وَرَفَعۡنَا لَکَ ذِکۡرَکَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ۙ
اِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا ؕ فَاِذَا فَرَغۡتَ فَانۡصَبۡ ۙ وَاِلٰی
رَبِّکَ فَارۡغَبۡ ۝

اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ:

"فلاں کام میں جو ہونے والا ہے، وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرا دے۔"

اس کے بعد درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّكَ۔

انشاء اللہ تعالیٰ تینوں راتوں میں سے کسی ایک رات میں مقصد حاصل ہو جائے گا۔

(۴)

پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر باوضو اس نقش کو لکھ کر (اگر لکھنا نہ جانتا ہو تو کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوالے۔ نقش لکھنے والا باوضو ہو) سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۸۸۳ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۸۸۲ |
| ۶ | ۹ | ۸۸۵ | ۳ |
| ۸۸۴ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

# حصار کی ترکیب

بڑا اہم چلہ کرتے وقت یا جنات کے علاج کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ حصار کی آسان ترکیب یہ ہے۔

مندرجہ ذیل سورتیں حسب ذیل ترتیب سے پڑھیں:

(۱) آیۃ الکرسی بسم اللہ کے ساتھ ایک دفعہ (پارہ ۳)

آیۃ الکرسی یہ ہے:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

(۲) سورۃ کافرون (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ۔ (پارہ ۳۰)

سورۃ کافرون یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ

(۳) سورۃ اخلاص (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

(۴) سورۃ فلق (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰) سورۃ فلق یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

(۵) سورۃ الناس (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۃ ناس یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ

مندرجہ بالا سورتیں پڑھ کر اپنے چاروں طرف پھونکے اور جسم پر دم کرے اور چاقو پر دم کر کے چاقو سے اپنے چاروں طرف خط (لائن) کھینچے۔








# ناگہانی مصیبت سے نجات کے لئے

از حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

ورد يَا حَفِيْظُ کثرت سے پڑھیں، انشاء اللہ تعالیٰ ناگہانی مصیبت سے نجات حاصل ہو گی۔

(ملفوظات حسن العزیز جلد سوم ص۱۶)

# عملیات

حضرت مولانا محمد منظور نعمانی رحمۃ اللہ علیہ (بانی ماہنامہ الفرقان لکھنؤ)

## شیطانی وسوسوں سے نجات کے لئے

صبح نماز فجر سے پہلے یا نماز فجر سے فارغ ہونے کے بعد، اسی طرح رات کو عشاء کی نماز کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر اس کے بعد ایک سو ایک دفعہ یہ دعا پڑھے۔ پھر آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل تین ہفتے تک برابر بلا ناغہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شیطانی وساوس سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ ثَبِّتْ قَلْبِيْ عَلٰى دِيْنِكَ

اس عمل کے ساتھ ساتھ ہر نماز کے بعد یہ دعا کی جائے کہ:

اے اللہ! تو شیطانی وسوسے سے میری حفاظت فرما (آمین) اور تین بار کلمہ شریف

لَآ اِلٰـہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

بھی پڑھ لیا جائے۔

(ماہنامہ الفرقان لکھنؤ، اشاعت خاص ۱۹۹۸ء بانی الفرقان نمبر)

ف: حدیث شریف میں ہے کہ بعض صحابہؓ کو بڑے سخت شیطانی وسوسے آتے تھے انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ:

حضرت! ایسے وسوسے آتے ہیں کہ جل کر کوئلہ ہوجانا ان سے بہتر ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ حالت اس کی دلیل ہے کہ تمہیں پورا ایمان نصیب ہے اور ایمان کی دولت عزیز ہے۔

یعنی مومن کا وسوسے سے تکلیف اور پریشانی محسوس کرنا اور پریشان اور رنجیدہ ہونا اسکی دلیل ہے کہ بفضلہ تعالیٰ اس کا قلب مؤمن ہے۔ (ایضاً صـ ۵۵۹)

## امتحان میں کامیابی کے لئے

امتحان میں کامیابی کے لئے نمازوں اور تسبیحات کے بعد خود یہ دعا کرے اور امتحان کا پرچہ دیتے وقت بھی اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کرے۔ وہ دعا یہ ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ

(ایضاً صـ ۵۵۹)



## رزق کی وسعت اور اس میں برکت کے لئے

ایک مختصر سی دعا، وضو کے درمیان حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔ اس میں رزق کی وسعت کے لئے بھی دعا ہے۔ بہت سے بندوں کا تجربہ ہے کہ اس دعا کا اہتمام کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ دنیا میں رزق وسعت سے عطا فرماتا ہے۔ دعا یہ ہے۔ وضو کرتے وقت ایک یا زائد بار پڑھی جائے۔

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ وَبَارِکْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ

اے اللہ! میرے گناہ معاف فرمادے اور میرے گھر میں وسعت عطا فرما! اور میرے رزق میں برکت عطا فرما!

(ایضاً صـ ۵۸۴)

## ایک خاص عمل رزق میں وسعت و برکت کے لئے

یہ عمل ہمارے بزرگوں کے تجربے میں رہا ہے۔ عمل یہ ہے۔ عشاء کی نماز کے بعد باوضو (اپنے گھر یا مسجد میں) رو بقبلہ بیٹھ کر سب سے پہلے گیارہ بار درود شریف پڑھے (نماز والا درود بہتر ہے ورنہ جو درود شریف یاد ہو پڑھے) پھر چودہ سو چودہ (۱۴۱۴) مرتبہ پڑھے۔

یَا وَھَّابُ

اس کے بعد ایک سو ایک (۱۰۱) بار یہ پڑھیں۔

یَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ
اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

پھر گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ (پھر دعا مانگے) انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں وسعت و برکت ہوگی اور اگر بے روزگار ہے تو روزگار مل جائے گا لیکن شرط یہ ہے کہ یہ عمل بلاناغہ جاری رکھے۔

اسی کے ساتھ ساتھ ہر نماز کے بعد تسبیح فاطمہ (یعنی چونتیس ۳۴ بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ تینتیس ۳۳ بار سُبْحَانَ اللّٰهِ اور تینتیس ۳۳ بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ) کم سے کم تین دفعہ

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ

اور درود شریف کا حتی الوسع اہتمام کیا جائے۔

(ایضاً ص ۵۸۴)

# عملیات و تعویذات

شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا شفیق الرحمن صاحب درخواستی دامت برکاتہم

## زیادہ بھوک کے لئے

جس شخص کی خوراک کم ہوگئی ہو اور اسے بھوک کم لگتی ہو اس کے لئے اکیس ۲۱ بار یہ اسم پاک باوضو پڑھ کر کھانے پر



دم کر کے کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بھوک کھل جائے گی۔ وہ اسم پاک یہ ہے۔

یَا صَمَدُ

## دانتوں کا ہلنا

اگر کسی کے دانت ہلنے لگے ہوں اور جلد ٹوٹنے کا خطرہ پیدا ہو گیا ہو تو اس کے لئے وضو کرتے وقت گیارہ ۱۱ مرتبہ پڑھے

یَا شَهِيْدُ

اور دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی پر دم کر کے اس انگلی کو اپنے تمام دانتوں پر آہستہ آہستہ پھیرلے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دانت جم جائیں گے (نیز مسواک سے بھی دانت مضبوط رہتے ہیں)

## جدائی کے لئے

اگر کسی کو کسی سے ناجائز محبت ہو گئی ہو اور اس سے جان نہ چھوٹتی ہو اور پریشانی حد سے زیادہ ہو تو ان دونوں میں تفریق و عداوت پیدا کرنے کے لئے یہ آیت ذیل لکھیں اس کے نیچے یہ طلسم لکھیں۔ یہ تعویذ بھوج پتر (بھوج کے پتے پر۔ بھوج کا پتہ کسی مالی سے معلوم کرلیں) پر لکھیں اگر بھوج پتر دستیاب نہ ہو تو سادہ کاغذ پر لکھیں اور

اس تعویذ کو کسی بوتل یا پلاسٹک کی تھیلی میں لپیٹ کر دو پرانی قبروں کے درمیان دفن کردیں۔ وہ آیت اور طلسم یہ ہے۔

وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاۗءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۭ



درمیان فلاں بن فلانہ و فلاں بن فلانہ جدائی واقع گردد

تنبیہ: فلاں بن فلانہ و فلاں بن فلانہ کی جگہ دونوں کا نام بمعہ والدہ کا نام لکھیں۔

## لاعلاج مرض سے صحت یابی کے لئے

اگر کسی کو لاعلاج مرض چمٹ گیا ہو اور اس کا علاج ناممکن ہو گیا ہو تو اس مرض سے نجات کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ لے۔ یہ عمل اکیس ۲۱ دن تک مسلسل بلا ناغہ کرے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اوّل درود شریف گیارہ بار۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ



عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

درمیان میں ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار یہ کلمات پڑھیں۔

يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

آخر میں پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر پانی پر پھونک ماریں۔ وہ پانی مریض کو پلائیں۔

## سانپ کے ڈسنے (کاٹنے) سے حفاظت

اگر کوئی شخص روزانہ باوضو ایک سو بار سورۃ اخلاص پڑھے گا تو اسے سانپ نہ کاٹے گا اور اگر سانپ نے کاٹ لیا (ڈس لیا) تو اس کے زہر کا اثر نہ ہوگا۔

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

## درد سینہ سے نجات کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کے سردی سے سینہ میں درد ہو یا کمزوری کے سبب درد رہتا ہو تو مندرجہ ذیل آیات

باوضو ایک سفید کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے نجات حاصل ہوگی۔

وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ ۚ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ ؕ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ۚ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؕ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

## باؤلے کتے کے کاٹنے کا علاج

جس کسی کو باؤلا کتا کاٹ لے اور اس کے پاگل ہونے کا خطرہ ہو تو باوضو روٹی کے چالیس ٹکڑوں پر یہ آیت ذیل لکھیں اور ایک ٹکڑا روزانہ مریض کو کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کتے کے کاٹنے کے اثرات بد زائل ہوں گے۔ وہ آیت یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)



اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۝ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝

تنبیہ: روٹی کے ٹکڑوں کے بجائے بسکٹ پر بھی یہ آیت لکھی جاسکتی ہے۔ اور مریض کو ایک بسکٹ روزانہ کھلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہی فائدہ ہوگا۔

## سانپ اور بچھو کے کاٹے کا علاج

جس شخص کو سانپ کاٹ لے یا بچھو ڈنک مار دے۔ اس کے لئے باوضو سورۂ فاتحہ، آیۃ الکرسی اور چاروں قل سات سات بار پڑھیں۔ اول و آخر سات بار درود شریف پڑھیں اور آخر میں کہیں الٰہی بحرمت دوست محمد قندھاری رحمۃ اللہ علیہ و الٰہی بحرمت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ۔ پھر تھوڑا نمک لے کر اس پر دم کریں۔ اس نمک کو تین دن مسلسل مریض کو تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد چٹاتے رہیں اور کاٹنے کی جگہ پر نمک ملتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا

بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ
مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ
وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۧ

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى
الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ
يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ
بِشَىْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ
الْعَلِىُّ الْعَظِيْمُ ۞ لَآ اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ ۚ قَدْ تَّبَيَّنَ
الرُّشْدُ مِنَ الْغَىِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ
بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۚ لَا انْفِصَامَ لَهَا ؕ
وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۞ اَللّٰهُ وَلِىُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ



مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ؕ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ
الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ؕ
اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۧ

سورۃ الکافرون یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ؕ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِىَ دِيْنِ ۧ

سورۃ الاخلاص یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ
يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

سورۃ الفلق یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۙ
وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۧ

سورۃ الناس یہ ہے۔

سُوْرَۃُ النَّاسِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ
فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۠

## بارش ہونے کے لئے دُعا

اگر قحط سالی ہو یا فصل کے لئے پانی نہ ہو تو اللہ تعالیٰ سے نماز استسقاء پڑھ کر دعا مانگیں اور اگر نماز استسقاء نہ پڑھ سکیں تو باوضو یہ دعا تین بار مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اللہ تعالیٰ کی رحمت کے سبب خوب بارش ہوگی اور کھیتیاں سیراب ہو جائیں گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَللّٰھُمَّ اسْقِنَا غَیْثًا مُّغِیْثًا مَّرِیْئًا مُّرِیْعًا نَافِعًا غَیْرَ ضَارٍّ عَاجِلًا غَیْرَ اٰجِلٍ

## بارش کے رکنے کے لئے

اگر بارش حد سے زیادہ ہو جائے اور جل تھل بھر جائیں لوگ پریشان ہو جائیں اور فصل خراب ہونے کا خطرہ ہو تو بارش روکنے کے لئے باوضو یہ دُعا تین بار پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بارش رُک جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ حَوَالَیْنَا وَلَا عَلَیْنَا اَللّٰھُمَّ عَلَی الْاٰکَامِ



وَالْجِبَالِ وَالظِّرَابِ وَالْاَوْدِیَۃِ وَمَنَابِتِ الشَّجَرِ۔

## ڈاڑھ کے درد کے لئے

اگر کسی کے ڈاڑھ یا دانت میں شدید درد ہو، اس سے برداشت نہ ہوتا ہو تو اس کے یہ لفظ باوضو لکھ کر عین کے سوراخ میں کیل پرو کر (ڈال کر) کسی درخت میں ٹھونک دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد فوراً موقوف ہو جائے گا۔ وہ لفظ یہ ہے۔

یَا شَمْعُوْنُ

## ہر قسم کی حاجت کے پورا ہونے کے لئے

جس شخص کا کوئی کام اٹک جائے یا اس کی کوئی شدید ضرورت پوری نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے بعد نماز فجر اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد تین سو تیرہ (۳۱۳) بار یہ آیت پڑھے۔

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۝

آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد دعا مانگے۔ جب تک مقصد میں کامیابی نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

ہر مقصد میں کامیابی کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔

فجر کی دو سنت ادا کر کے تین بار درود شریف پڑھے اس کے بعد اکتالیس بار سورۃ فاتحہ اس ترکیب سے پڑھے کہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے میم کو الحمد شریف کے لام سے ملا کر پڑھیں۔ اس کے بعد تین بار درود شریف پڑھ کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی جب تک مقصد حل نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔ سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

پڑھنے کی ترکیب یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ پھر پوری سورت پڑھ لے۔

## ہر قسم کے غم و فکر سے نجات کے لئے

جو شخص کسی غم و فکر میں مبتلا ہو اور اس سے نجات چاہتا ہو تو اس کے لئے ہر نماز کے بعد تین بار درود



شریف پڑھے۔ پھر سورۃ انبیاء پ۱۷ اس کے بعد آخر میں تین بار درود شریف پڑھے اور دعا کرے۔ یہ عمل پابندی کے ساتھ مسلسل بلاناغہ گیارہ دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے غم و فکر سے نجات حاصل ہوگی۔

## صبر کے لئے

اگر کسی شخص کو شدید قسم کا صدمہ پہنچا ہو کہ اسے صبر نہ آتا ہو تو اس کے لئے اول تین بار درود شریف پڑھے۔ پھر یہ آیت تین بار پڑھے۔

يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ ۚ

اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۝

پھر تین بار سورۃ الم نشرح مکمل پڑھے

سورۃ الم نشرح یہ ہے

سُوْرَةُ الْاِنْشِرَاحِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

# برائے حمل

جس عورت کا حمل نہ ٹھہرتا ہو اس کے لئے باوضو
يَا مُبْدِئُ
نو کاغذوں پر لکھے۔ جب عورت حیض سے پاک ہو تو تین رات مجامعت کرے اور ہر روز صبح کو باوضو یہ تعویذ پانی میں بھگو کر پی لے۔ اسی طرح دوسرے ماہ کرے، پھر اسی طرح تیسرے ماہ بھی کرے۔

نیز یہ تعویذ باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈال دے۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ھو ھو ھو ھو ھو ھو ھو
اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ اللہ
حَيُّ حَيُّ حَيُّ حَيُّ حَيُّ حَيُّ حَيُّ
قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم قیوم

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## لڑکی کے لئے اچھا رشتہ

اگر کوئی شخص لڑکی کی شادی کے سلسلے میں پریشان ہو یا اچھا رشتہ نہ ملتا ہو تو اس کے لئے بعد نماز عشاء



باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ پھر ستر (۷۰) بار یہ کلمات پڑھیں۔

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

## کسی شخص کو جگہ سے ہٹانا یا اکھیڑنا

اگر کوئی شخص کسی دوکان، مکان میں کرایہ دار ہو یا کسی زمین پر زبردستی قبضہ کر کے بیٹھا ہو اس کو وہاں سے ہٹانے کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھیں اور اس کے نیچے اس شخص کا نام لکھیں اور اس کی والدہ کا نام بھی ساتھ لکھیں جس جگہ سے ہٹانا چاہتے ہوں اس جگہ (مکان، دوکان یا زمین) کا نام بھی لکھیں۔ وہ آیت یہ ہے۔

يَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ ۝ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ ۝ قُلُوْبٌ يَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ ۝ اَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ ۝ يَقُوْلُوْنَ ءَاِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ فِي الْحَافِرَةِ ۝ ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً ۝ قَالُوْا تِلْكَ اِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ ۝ فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ ۝ فَاِذَا هُمْ بِالسَّاهِرَةِ ۝

نام　　والدہ کا نام　　جگہ کا نام

## سحر جادو سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص جادو یا سحر یا سفلی کے سبب بیمار ہو، یا

کاروبار کی بندش ہو یا ہر قسم کی ترقی میں قدم قدم پر رکاوٹ ہو تو اس کے لئے باوضو اوّل گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد یہ آیت ایک ہزار (۱۰۰۰) بار پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر کھانے کے نمک پر دم کرے۔ مریض کے سالن میں یہ نمک ڈال کر مریض کو کھلائیں کم از کم اکتالیس دن مریض یہ نمک استعمال کرے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ سالن میں نمک نہ ڈالیں جب سالن پک جائے تو مریض کا سالن الگ نکال کر اس میں یہ پڑھا ہوا نمک ڈال دیں۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ط وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۝

تنبیہ: یہ عمل آسیب، جن، بھوت والے مریض کے لئے بھی کر سکتے ہیں۔

## سحر و آسیب کے دفعیہ کے لئے

مندرجہ ذیل کلمات صبح کے وقت اور شام کے وقت باوضو تین بار پڑھ کر مریض پر دم کریں یا مریض خود تین بار پڑھ کر اپنے سینہ پر پھونک لے اور دونوں ہاتھوں پر دم کر کے سارے بدن پر پھیر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے سحر و آسیب کے شر سے حفاظت رہے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ الَّذِيْ لَيْسَ بِشَيْءٍ اَعْظَمُ



مِنْهُ وَبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ الَّتِيْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَبِاَسْمَآءِ اللّٰهِ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَبَرَاَ وَذَرَاَ

## جسمانی امراض سے شفاء

اگر جسم میں کہیں درد ہے یا جسم کا کوئی حصہ زخمی ہے یا پیٹ کا مرض ہے یا دل یا جگر کی بیماری ہے اس کے لئے سورۃ فاتحہ بہترین علاج ہے۔ اس سورۃ کا نام سورۃ الشفاء بھی ہے۔ اس میں ہر مرض کے لئے چاہے وہ روحانی مرض ہو یا جسمانی مرض شفاء ہے۔

بیہقی میں عبدالملک رضی اللہ عنہ بن عمیر سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"فاتحہ ہر بیماری کے لئے شفاء ہے"

اس لئے باوضو سورۃ فاتحہ ایک بار یا تین بار یا سات بار پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ اسی طرح اول تین بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد سات بار الحمد شریف پڑھیں آخر میں تین بار درود شریف پڑھ کر مریض پر دم بھی کریں اور پانی پر دم کر کے صبح و شام مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا۔ یہ عمل تین دن یا پانچ دن یا سات دن کریں۔ درود شریف یہ ہے (اگلے صفحہ پر)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

## برائے آسانی ولادت

بچہ کی باآسانی پیدائش کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو تین بار یا سات بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز (چینی، گڑ، کھجور، مٹھائی) پر دم کرے اور عورت کو کھلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ آسانی اور سہولت کے ساتھ پیدا ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ



اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۝ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝

## آدھے سر کے درد سے نجات

اگر کسی کے آدھے سر میں درد ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے سر میں جس طرف درد ہے اسی طرف باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سر سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |

## کان کے درد سے نجات

اگر کسی کے کان میں درد ہو تو باوضو یَا سَمِیْعُ گیارہ بار پڑھ کر کان میں پھونک مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد کان سے نجات حاصل ہوگی۔

## ناک میں درد ہو اس کا علاج

اگر کسی کی ناک میں درد یا تکلیف ہو تو مندرجہ ذیل

دعا باوضو تین بار پڑھ کر ناک پر دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِىْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَىْءٌ فِى الْاَرْضِ وَلَا فِى السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

## ہمیشہ نزلہ رہتا ہو اس کا علاج

اگر کوئی شخص ہر دم نزلہ کا مریض رہتا ہو اور کسی وقت نزلہ ختم نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے فجر اور مغرب کی فرض نماز کے فوراً بعد سلام پھیرتے ہی تین بار یہ کلمات پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے سر اور چہرے پر پھیر لیں۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ

انشاء اللہ تعالیٰ دائمی نزلہ سے نجات حاصل ہوگی۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک نزلہ ختم نہ ہو جائے۔

## آسیب زدہ مریض کا علاج

مندرجہ ذیل تعویذ باوضو لکھیں اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)





۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ يَمْلِيْخَا مَكْسَلْمِيْنَا كَشْفُوْطَطْ تَبْيُوْنَسْ كَشَا فَطَيُوْنَسْ اَذَرْفَطْيُوْنَسْ يُوَانَسْ بُوْسْ وَكَلْبُهُمْ قِطْمِيْرُ وَعَلَى اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِيْلِ وَمِنْهَا جَآئِرٌ وَلَوْ شَآءَ لَهَدٰكُمْ اَجْمَعِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## پیشاب پاخانہ کا بند کھولنا

اگر کسی شخص کا پاخانہ بند ہو جائے یا پیشاب میں بند لگ جائے تو اس کے کھولنے کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں اور دوسرا تعویذ لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ بند کھل جائے گا وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْبَثًّا وَّحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً

فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۙ وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ
يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ۙ

## پھوڑے پھنسی کے لئے

اگر کسی کو پھوڑے پھنسی نکل آئے ہوں تو اس کے لئے باوضو آیت ذیل اکتالیس ۴۱ بار پڑھ کر ملتانی مٹی یا مکھن پر دم کر کے پھوڑے پھنسی کے لگائے انشاء اللہ تعالیٰ جلد صحتیاب ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے۔

سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝

## برائے جُدائی

اگر دو اشخاص میں ناجائز دوستی ہو یا لڑکا غیر اختیاری طور پر کسی میں دلچسپی لینے لگا ہو تو ان میں تفریق پیدا کرنے کے لئے دونوں کے پاؤں کی مٹی لے کر اس پر مندرجہ ذیل آیت تین بار پڑھ کر دم کرے اور اس مٹی کے چالیس ۴۰ حصے کرے مٹی کے ہر حصہ کو روزانہ تنور کی جلتی تیز آگ میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ جلد جُدائی پیدا ہوگی۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ
اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝



## تکلیف پہنچانے والے جانوروں سے حفاظت

اگر کسی جگہ کیڑے مکوڑے، بچھو، سانپ، شہد کی مکھیوں، بھڑ وغیرہ سے خطرہ ہو تو صبح بعد نماز فجر اور شام کو بعد نماز مغرب یہ آیت پڑھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حفاظت رہے گی۔ اور اگر پھر بھی تکلیف پہنچانے لگیں تو یہی آیت سات بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے اپنے بستر کے اردگرد (چاروں طرف) چھڑک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حفاظت رہے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنَا
سُبُلَنَا ؕ وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَآ اٰذَيْتُمُوْنَا ؕ وَعَلَى اللّٰهِ
فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ۝

## رزق کی تنگی دور کرنے کے لئے

اگر کسی کی آمدنی قلیل ہو اور رزق میں تنگی ہو تو اس کے لئے ہر نماز کے بعد باوضو ایک تسبیح (یعنی ایک سو بار) یہ آیت پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔

لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ ؗ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ ۚ
وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۝

اس کے بعد ایک سو بار یہ آیت پڑھے۔

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ

الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ۝

## بھوک پیاس پر قابو پانے کے لئے

اگر کوئی شخص ایسی جگہ ہو جہاں کھانے پینے کی کمی ہو اور وہ بھوک اور پیاس سے بالکل نڈھال ہو رہا ہو تو ایسی صورت میں بھوک پیاس پر قابو پانے کے لئے سورۃ لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ آخر تک باوضو ایک بار بعد نماز فجر پڑھے اور ایک بار بعد نماز مغرب باوضو پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بھوک پیاس کی شدت محسوس نہ ہوگی۔

سورۃ قریش یہ ہے۔

سُوْرَةُ قُرَيْشٍ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۝ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

## جانوروں کی بیماری سے نجات

اگر جانوروں کے باڑے میں بیماری پھیل گئی ہو اور جانور مرتے جا رہے ہوں تو ایسی حالت میں سورۃ تغابن (پ ۲۸) باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے تمام جانوروں کو پلائے اور یہی سورۃ پڑھ کر باڑے کے جانوروں پر دم کریں اور



باڑے کے چاروں طرف چل کر پھونک مارتے جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جانور ہر قسم کی وبا سے محفوظ رہیں گے اور جانوروں کا مرنا بند ہو جائے گا۔

## ہر قسم کے بخار کے لئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد بخار دفع ہوگا جب مریض صحتیاب ہو جائے اس نقش کو گلے سے نکال کر بحفاظت رکھ لے۔ جب کسی کے بخار آئے اس کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا بھی بخار دور ہوگا۔

نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |
| الرحیم | بسم | اللہ | الرحمٰن |

## درد کمر کے لئے

اگر کسی کے کمر میں درد ہوتا ہو تو اس کے لئے سوا کلو تل لے کر ان کو دھو کر صاف کر لے۔ لکڑی کے کولہو میں ان کا تیل نکلوائے اور اس تیل پر باوضو اول گیارہ بار

